۵ روزانہ مشورہ کے لیے بیٹھنا: محلہ میں پاکیزہ اعمال کو زندہ کرنے کے لیے فکر کے لیے بیٹھنا، سارے عالم میں دعوت، نماز، تلاوت، ذکر و دعا، عبادت اور حسن اخلاق کو سو فیصد زندہ کرنے کی کوشش کی جائے تاکہ ہر مسلمان کی ۲۴ چوبیس گھنٹے کی زندگی اللہ تعالیٰ کے حکموں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقوں پر آجائے۔

## تعلیم کا موضوع

ہمارے دل اللہ تعالیٰ اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام سے اثر لینے والے بن جائیں، اللہ اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام کا نور ہمارے دل میں آجائے، اللہ جل شانہ کے وعدوں کا یقین ہمارے دلوں میں پیوستہ ہو جائے، فضائل کے شوق سے اللہ کی رضا کے لیے اعمال کرنے والے بن جائیں۔

بھائی فاروق صاحب بنگلور والے سے بات کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ سارے عالم کی ذمہ داری ہم پر ہے اس کا ہمیں احساس ہو، اس ذمہ داری میں جو ہم سے کمی ہوئی ہے اس کو سامنے رکھ کر استغفار کریں اور ناامیدی کی کیفیت نہ ہو، اللہ تعالیٰ سے حسن ظن ہو، مولانا محمد یوسف صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ ہر کام کا ایک مزاج ہوتا ہے، ہمارے کام کا مزاج یہ ہے کہ پہلے اللہ تبارک تعالیٰ سے اپنے آپ کو قبول کروالے۔

نواز شریف جب تیسری مرتبہ وزیر اعظم بن کر ملنے آئے تو انہیں یہ لکھ کر دیا تھا کہ اَلْمَعُوْنَۃُ بِقَدْرِ الْمَؤُوْنَۃِ یعنی مدد بقدر ذمہ داری کے ہے، انفرادی، شخصی غلطی کوتاہی کی توبہ بھی انفرادی ہی ہے لیکن جب ذمہ داری بڑی ہو جائے تو اس کی غلطی بھی انفرادی نہیں رہتی بلکہ اجتماعی بن جاتی ہے، اس کے لیے ضروری ہے کہ اپنی ذمہ داری کا احساس کر کے پوری قوم کی طرف سے روزانہ استغفار ہو (افسوس اس پر عمل نہ کر کے مصیبت و پریشانی میں مبتلا ہوا) کیونکہ مصائب و پریشانی کی جتنی شکلیں ہیں یہ سب اللہ کی ناراضگی کی وجہ سے ہیں، اس سے بچنے کی صورت وہی ہے جو اللہ تعالیٰ نے سورۂ انفال کی آیت نمبر ۳۲ میں فرمایا ہے کہ جب تک آپ ان میں ہیں اللہ تعالیٰ ان کو عذاب نہیں دے گا اور جب تک یہ استغفار کرتے رہیں گے اللہ تعالیٰ ان کو عذاب نہیں دے گا، اس بناء پر روزانہ کم از کم ۳۰۰ مرتبہ پوری قوم بلکہ پوری امت کی طرف سے استغفار کریں اور اپنے متعلقین سے بھی یہ کروائیں اور روزانہ کم از کم دو رکعت تہجد کے وقت یا اشراق کے وقت صلوۃ التوبہ اور صلوۃ الحاجت ایک ہی نیت کے ساتھ پڑھ کر اللہ سے یہ دعا مانگا کریں کہ اے اللہ تُو ہم سے اور ہمارے تمام ساتھیوں سے اپنی منشاء کے مطابق کام لے لے اور ہمیں پورے دین پر چلنے کی توفیق دے دے، اب تک جو ہم سے کوتاہیاں ہوئیں ہیں

سب معاف فرما دے، جو خیر اور بھلائی میں مدد کرنے والے ہیں ان کو آگے لے آ، جو شر اور برائی وفتنہ پیدا کرنے والے ہیں ان کو مجھ سے دور کر دے اور ان کے شر سے پوری امت کو محفوظ فرما۔

بے نمازی کی نہ اللہ کی طرف سے مدد ہوتی ہے اور نہ دعا قبول ہوتی ہے، اس لیے کسی بے نمازی کو بڑی ذمہ داری نہ دی جائے، اگر ذمہ داری دینی ہے تو پہلے نماز پر ڈالا جائے، مظلوم کی آہ سے بچیں کیونکہ مظلوم خواہ کافر ہی کیوں نہ ہو اس کی آہ آسمانوں کو چیرتے ہوئے عرش پر پہنچتی ہے، پوری قوم سے بار بار توبہ استغفار اور نماز کی درخواست کرتے رہیں، اس سے اللہ کی مدد تمہارے ساتھ ہوگی کیونکہ یہ دعوت ہے اور اللہ کی مدد داعی کے ساتھ ہے۔

# مرثیہ

(از مولوی ضرار بن فہیم)

مسافر رہے وہ جہاں بھی رہے وہ
خدا کی زمیں پہ عجب ہی رہے وہ
فخر تھا زمیں کو عبادت پہ جن کی
زمیں ڈھونڈتی ہے کہاں کھو گئے وہ
کبھی مشکلوں میں نظر جو بھٹکتی
خدا کا اشارہ دلاتے رہے وہ
نہ کھانے کی فرصت نہ سونے کی چاہت
ہمیں بس خدا سے ملاتے رہے وہ
عقل کو جہاں سے گماں بھی نہیں ہو
وہاں سے سبھی کو دلاتے رہے وہ
سنو تم، سنو تم، یہ کہتا ہوں سب سے
کفر سے سبھی کو بچاتے رہے وہ
یقیں کا سمندر مجسم تھا ایماں
وجودِ بشر کو جلاتے رہے وہ
میں جاؤں کہاں اب، کہاں ان کو پاؤں
بچھڑ کے جہاں کو رلاتے رہے وہ
کسے درد دل میں سناؤں خدایا
دوا درد دل کی پلاتے رہے وہ

